کی حد تک ۔ تاکہ آپ کو افیشنٹ پولیس آفیسرس اور پولیس کانسٹیبلس مل سکیں۔ اس کے علاوہ پولیس کانسٹیبلری میں جہاں تک ہوسکے میٹریکیولیٹس لینے کی کوشش کی جائے۔ میٹریکیولیٹس پولیس کانسٹیبلری میں آنے کے لئے تیار ہیں۔ بیشک آپ کو ایسا کرنا ممکن نہیں ہوگا لیکن ان کو دوتین انکریمنٹ ( Increment )دیکر لیا جاسکتا ہے ۔ سب انسپکٹر کی پوسٹ کے لئے بھی گرائجویٹس مل سکتے ہیں۔ان کو بھی پولیس میں لینے کی کوشش کریں ۔ ان کے لئے انسپکٹری کا چانس بھی رکھنا چاہیئے ۔ اگر ایسا کیا جائے تو آپ کے پولیس فورسس میں پڑھے لکھے کانسٹیبلس اور آفیسرس آجائینگے ۔ ممکن ہے یہ کہا جائے کہ ہم نے بہت کوشش کی کہ پولیس فورسس میں پڑھے لکھے لوگ آجائیں۔ لیکن لوگ ہمارے پاس نہیں آتے ۔ اس لئے جو لوگ بھی مل سکے ہم نے اونہیں بھرتی کرلیا ۔ لیکن آج کے حالات میں میں یہ کہوں گا کہ ایجوکیٹڈ ( Educated )لوگ بھی پولیس میں آنے کے لئے تیار ہیں۔ ان لوگوں کو بھرتی کرکے پولیس کی افیشنسی بڑھائی جاسکتی ہے ۔ساتھ ہی ساتھ مجھے یہ بھی عرض کرنا ہے پولیس میں جو تنخواہ سب انسپکٹرس ہیڈ کانسٹیبلس اور کانسٹیبلس کو دی جاتی ہے جیسا کہ ایک آنریبل ممبر نے کہا کم ہے اس کو بڑھاسکتے ہیں ۔ جو تنخواہ حالی میں دیجاتی ہے اس کو کلدار میں دینے کی کوشش کی جانی چاہیئے ۔اگر آپ کو افیشنٹ آفیسرس کی ضرورت ہے اور پولیس کا محکمہ جوکہ ایک ذمہ دار محکمہ ہے اور پبلک کی زندگی کا جس پر انحصار ہے اس کو اگر افیشنٹ بنانا چاہتے ہیں تو ان کی تنخواہ میں اضافہ کرنا پڑیگا ۔ کم تنخواہ دیکر فالتو لوگوں کو رکھنے سے فائدہ نہیں۔ بمبئی میں سب انسپکٹرس اور کانسٹیبلس کو جو تنخواہ دی جاتی ہے اس لیول ( Level )پر لانے کی کوشش کرنی چاہیئے ۔ اس کی وجہ سے کم فورسس اور کم بجٹ کے باوجود آپ کا پولیس کا محکمہ زیادہ افیشنٹ ہوسکتا ہے ۔ اور جس محکمہ پر مال و جان کی حفاظت کی ذمہ داری ہے وہ محکمہ سمجھداری کے ساتھ کام کرسکیگا ۔ نئی آرگنائزیشن کے تحت ڈیٹاچمنٹ فورسس ( Detatchment forces )کے طور پر نیو آرگنائزیشن ( New organisation )کرنے کی کوشش کی جارہی ہے ۔ لیکن میں یہ کہوں گا کہ آپ کا اسپیشل برانچ کرائم ڈپارٹمنٹ میں جو کام کررہا ہے وہ افیشنٹ نہیں ہے ۔ آج کل تو اسپیشل برانچ کا صرف یہی کام ہے کہ گورنمنٹ پارٹی کے علاوہ جتنی دوسری بھی پارٹیاں ہیں اور جو پبلک میں زور سے کام کررہی ہیں ان کو اور ان کے ورکرس کو دبائے اور ان پر جھوٹے مقدمہ چلاکر کسی طرح ان کو سپرس ( Suppress )کرنے کی کوشش کی جائے۔ ایسا کام کیا جاتا ہے تو آنریبل ہوم منسٹر پولیس آفیسرس کو سرٹیفیکٹس دیتے ہیں۔ کوئی سب انسپکٹر ہے تو اس کو انسپکٹر کیا جاتا ہے ۔ کوئی انسپکٹر ہے تو اس کو ڈی-وائی-یس-پی بنایا جاتا ہے ۔ اس عمل کا جو نتیجہ ہوسکتا ہے اس کو بھگتنا پڑیگا ۔ جس طرح کہ آپ نے چنچولی میں بھگتا ۔ ایک دن ضرور ایسا آئیگا ۔ کیونکہ اس طرح کی مینٹالیٹی ( Mentality )ہوجاتی ہے ۔ اگر اس طرح کی مینٹالیٹی پیدا کی جائے کہ پبلک کو

سپرس کیا جائے تو اس سے پبلک کی بھلائی نہیں ہوسکتی - آپ کا اسپیشل برانچ جس طرح طریقہ سے کام کررہا ہے وہ میں آپ کو بتاؤں گا - آج دنیا کے حالات بدل رہے ہیں - یو - یس - اے - ( U. S. A. ) سے معاہدات کئے جارہے ہیں ایسے حالات میں آپ کا انٹلیجنٹ برانچ ( Intelligent branch ) کس طرح کام کررہا ہے - جو لوگ یہاں اس ملک کے کارندے کے طور پر کام کرتے ہیں ان کے خلاف تو آپ کا اسپیشل برانچ کسی طرح کی کارروائی نہیں کرتا بلکہ ان کو اپنے کام کرنے کی اجازت دی جاتی ہے اور اس کے برخلاف یہاں کی مختلف پارٹیوں کو سپرس کرنے کی کوشش کی جاتی ہے - اور ایسے لوگوں کو انعام دیا جاتا ہے -

انکی پارٹی کو دبانے کی کوشش کی جائے تو انکو انعام ملتا ہے - اور انکو پراسپر ( Prosper ) ہونے کا سرٹیفیکٹ دیا جاتا ہے - آج پولیس کے محکمہ میں کام کا جو طریقہ ہے اسکو سدھارنا ضروری ہے - ایک اور چیز مجھے آپ کے سامنے رکھنا ہے وہ یہ کہ ہماری سٹی میں ایک ڈپارٹمنٹ ہے جسکو ہم نے دیکھا ہے - ٹرانسپورٹ کے سلسلے میں سوٹرو ہیکل گاڑیاں جو یہاں آتی ہیں وہ وہاں درست کی جاتی ہیں - وہاں ایک اے - ایس - پی (A. S. P.) رکھے گئے ہیں - وہ وہاں کام کرتے ہیں - بہترین طریقہ پر وہاں کام ہوتا ہے - لیکن ایسے کاموں میں گورنمنٹ مدد کرنے کی کوشش نہیں کرتی - آپ کے موٹر گیاریج کا جو محکمہ ہے اسکو بھی اس کے تفویض کرنا چاہئے - موٹر گیاریج پر جو خرچ ہوتا ہے وہ غیر ضروری ہے - بجائے اسکے پولس کے تحت جو محکمہ ہے وہاں کام ٹھیک ہوتا ہے اگر اس کے تفویض کیا جائے تو میں سمجھتا ہوں کہ کفایت کے ساتھ کام ہوگا اور اس طرح سے کافی بچت کرسکتے ہیں - اسیطرح میں کہوں گا کہ اخراجات کے لحاظ سے بہت سی ایسی چیزیں ہیں جن میں کمی ہوسکتی ہے - کئی آنریبل ممبرس نے بتایا کہ فورسس میں کمی کی جاسکتی ہے یہ غیر ضروری خرچہ ہے میں برائے نام اس کا بھی تذکرہ کروں گا کہ جو آڈٹ پارٹیاں رکھی گئی ہیں ان کی بھی ضرورت نہیں ہے - اگر گورنمنٹ اس پر غور کرے تو معلوم ہوگا کہ کسطرح بلاوجہ ایک مد کو رکھنے کے لیے ڈپارٹمنٹ کی جانب سے منظوری حاصل کرنے کی کوشش کی جاتی ہے اور اس لئے یہ مدات رکھے گئے ہیں - اگر گورنمنٹ اس پر غور کرے تو مجھے یقین ہے کہ بہت کچھ بچت ہو سکتی ہے - ہمارے بجٹ کا فیگر ٹن پرسنٹ آف دی بجٹ ( Ten per cent of the budget ) ہوسکتا ہے اور اچھی طرح سے نگرانی اور کفایت کا لحاظ رکھا جائے تو ہمارا پولس کا محکمہ ایک افیشنٹ محکمہ ہوسکتا ہے - پولس کے علاوہ مال آفیسس یا دوسری چیزیں جو ہیں میں ان پر بحث کرنا نہیں چاہتا کیوں کہ بہت سے آنریبل ممبرس ان پر بحث کرنے والے ہیں اور ان مباحث کے بارے میں آپ کا جو جواب آنے والا ہے وہ بھی ہم کو معلوم ہے جیسا کہ آنریبل ہوم منسٹر نے کہا تھا کہ جھوٹے مقدمات اگر دائر ہوتے ہوں تو اس کا تصفیہ عدالت سے ہوسکتا ہے - آنریبل چیف منسٹر اور آنریبل

ہوم منسٹر یہ چیز بخوبی جانتے ہیں - کہ کیا ایک پولس کانسٹیبل کو بھی جس نے کوئی زبردستی کی ہو عدالت میں کھینچا جاسکتا ہے - ذرا آپ اپنے دل پر ہاتھ رکھکر سوچئیے - وہ بھی جانتے ہیں کے ایسا نہیں ہوسکتا - لیکن ہم لوگوں کے آگے بہانہ بنانے کے لئیے یہ چیزیں پیش کی جاتی ہیں - ناندیڑ کے جو کیسیس پارٹی کے نام پر چلائے گئیے ان کا تصفیہ پولس کے خلاف ہوچکا ہے - آپ نے ان افسروں کو جو اسکے ذمہ‌دار تھے کیا سزا، دی - کیا آپ انکو سزا، دینے کے لئے تیار ہیں - جب تک ان حالات کی اصلاح نہ کی جائے آپ کا محکمہ درست نہیں ہو سکتا - انٹی کرپشن (Anti Corruption) کے بارےمیں میں کچھ نہیں کہوں گا کیوں کہ بہت سےلوگ اس بارے میں کہنے والے ہیں - آر - ٹی - اے ڈپارٹمنٹ ( R. T. A. Department ) جہاں سے پرمٹ ( Permit ) ایشو ( Issue ) کئے جاتے ہیں اس پر ایک آنریبل ممبر نے تنقید کی تھی - پربھنی ضلع میں ایسی چیزیں ہورھی ہیں- گورنمنٹ کے سامنے وھاں کےحالات کو رکھا گیا تھا کہ وھاں ایک دو لوگوں کو مناپلی ( Monopoly ) دے دی گئی ہے - اور وھی مسلسل ۱۰-۱۲ سال سے فائدہ اٹھارھے ہیں- یہ عمل کس حدتک درست ہوسکتا ہے- ہم نے کئی مرتبہ اس سلسلے میں ریپریزنٹیشن ( Representation ) کیا کہ ایک ھی شخص کو سالہاسال سے مستفید ہونے کا موقع دیا جارہا ہے اور کسی دوسرے کو اجازت نہیں دی جارھی ہے یہ چیز درست نہیں ہو سکتی لیکن آج تک اس پر غور نہیں کیا گیا -

تیسری چیز مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ عدالتی کاروبار ریجنل لینگویجس (Regional languages) میں چلانا چاھئے - حال ھی میں اس بارے میں ایک سرکیولر جاری کیا گیا ہے لیکن اس کے بعد اس سلسلے میں کچھ کرائسس (Crisis) بھی ہوئے ہیں کچھ شکایتیں بھی آئی ہیں - مجھے ہوم منسٹر صاحب سے یہ کہنا ہے کہ ریجنل لینگویجس کو عدالت میں رائج کرنا ضروری ہے - یہ پبلک کی مانگ ہے- جس تعلقہ میں دو زبانیں بولی جاتی ہیں وھاں دونوں لینگویجس رکھنا چاھئے مثلاً کوئی تعلقہ ایسا ہوکہ وھاں تلنگی اور مرھٹی بولی جاتی ہے تو وھاں دونوں زبانوں کو رکھنا چاھئے اور کوئی تعلقہ ایسا ہے کہ وھاں کنڑی اور مرھٹی بولی جاتی ہے تو وھاں کنڑی اور مرھٹی رکھنا چاھئے اور کہیں مرھٹی اور کنڑی بولی جاتی ہے تو وھاں دونوں بھاشاؤں کو جاری رکھنا چاھئیے مجھے ساتھ ساتھ یہ کہنا ہے کہ یکایک فوری طور پر جاری کرنا غلط ہوگا - کیونکہ ھماری عدالتوں کی جو مشنری ہے - صیغہ‌دار وغیرہ جیسے ہونے چاھئیں ویسے نہیں‌ھیں اسلئے رفتہ رفتہ ریجنل لینگویجس کو لاگو کریں تو آسانی ہوگی جو طریقہ حیدرآباد کرنسی کی جگہ رفتہ رفتہ آئی-سی کرنسی کے بارے میں اختیار کیا گیا ہے وھی طریقہ ریجنل لینگویجس کے بارے میں بھی اختیار کرنا چاھئے تاکہ آھستہ آھستہ اس پر عمل کیا جاسکے اور وہ رفتہ رفتہ

رائج ہوجائے - اردو میں بھی کام کرنے کا موقع دینا چاہئےلیکن آہستہ آہستہ
ریجنل لینگویجس کو اپلائی ( Apply )کرنا چاہئے - اس طرح
کام کیا جائے تو میں سمجھتا ہوں کہ چھ مہینے میں عدالتوں میں ریجنل لینگویج
میں کام شروع ہوجائے گا - یہ پبلک کی زبردست مانگ ہے - کلاشیس( Clashes )
کا بہانہ کرکے اس مسئلہ کو نہیں ٹالنا چاہئے -

آخر میں میں کہوں گا کہ جو چیزیں ہوم منسٹر صاحب کے سامنے رکھی گئی
ہیں وہ ان پر غور کریں - پولس کے محکمہ کے بارے میں کہاجاتا ہے کہ ہمارے
پولس کا محکمہ مدراس اور بمبئی کی پولس کے مقابلہ میں ان افیشنٹ ( Inefficient )
ہے - مدراس کا ایک پولسمن جس طرح کام کرسکتا ہے یہاں کے چار پولسمن
نہیں کرسکتے لیکن میں اس کو صحیح ماننے کے لیے تیار نہیں ہوں - ہوسکتا ہے کہ
یہ چیز ۱۰ پرسنٹ صحیح ہو- اس ڈپارٹمنٹ میں افیشنسی ( Efficiency )
بڑھانے کے لیئے رکروٹمنٹ ( Recruitment ) کے طریقہ
میں تبدیلی کرنی چاہئے- میں سمجھتاہوں کہ اس طرح اس ڈپارٹمنٹ میں افیشینسی
آسکتی ہے اور بہت کم خرچہ میں ہم افیشنٹ کرسکتے ہیں- اتنا کہتے ہوئے میں
اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

The house then adjourned for recess till Forty-five minutes Past Five of the clock.

The House re-assembled after recess at Forty five minutes Past five of the clock.

[ MR. DEPUTY SPEAKER IN THE CHAIR ]

**श्री. गोपिडी गंगा रेड्डी :–** अुपाध्यक्ष महोदय, मैंने आज यहां हाअुस के सामने जो कट-मोशन पेश किये हैं वे पांच हैं। अब तक मैंने देखा है कि अिसी तरह हरसाल यहां पर कटमोशन पेश होते हैं, और अुसपर बहस भी बहुत होती है, लेकिन नतीजा अुसका कुछ नहीं निकलता। हम देखते हैं कि वजन करने का जो काटा रहता है अुसपर कभी बराबर वजन नहीं होता है। हर-वक्त यह वजन कम ही होता है। पूरा वजन नहीं बल्कि हर वक्त यह वजन ११ मासे ही होता है जितना वजन होता है अुतना ही वो बतलाने की जरूरत होती है। हमें हर सरकार पार्टि की तरफ से कहा जाता है कि आप कभी काम का पूरा वजन तो बताते ही नही। मैं कहता हूं कि जितना असल वजन है अुतनाही तो बता सकते हैं, जो वजन नहीं है वह कैसे बताया जा सकता है।

जब हम सवाल पूछते हैं तो सवाल अेक होता है और जवाब दूसरा ही मिलता है। सवाल के लिहाज से यहां पर जवाब नहीं दिया जाता। जैसे कि यदि हम किसी बनिये के पास जायें और अुससे कहे कि तुवर की दाल दो और यदि अुसके पास तुवर की दाल न हो तो वह तुवर की दाल नहीं है अैसा कभी नहीं कहेगा। वह कहता है कि तुवर की दाल खाने से गर्मी होती है, अुसे नहीं खाना चाहिये । आप चाहे तो मूंग की दाल लेजाअिये। मूंग की दाल अच्छी होती है। अुसी तरह हम यहां पर जो सवाल पूछते हैं अुसका सही जवाब तो नही दिया जाता लेकिन सवाल अेक और अुसका जवाब अेक मिलता है।

अब मैंने जो कटमोशन पेश किये हैं अुसपर आता हूं। मैंने अेक कटमोशन पुलिस के खर्चे के बारे में पेश किया है। मैं मानता हूं कि देशकी रक्षा करने के लिये और शांति कायम रखने के लिये देश में रक्षकों की जरूरत होती ही है, और अुसके लिये जितना खर्चा करने की जरूरत है अुतना तो किया जाना ही जाहिये। जिस तरह से किसान की अपनी फसल की रक्षा करने के लिये खेत के चारों तरफ बाढ वगैरा लगानी पडती है ताकि दूसरे जानवर आदि आकर खेत की फसल खराब न करें, अुसी तरह सरकार को भी देश की रक्षा के लिये पुलिस की जरूरत होती है, लेकिन जिस तरह बाढ ही यदि फसल खाने लगी तो वह बाढ की फिर क्या जरूरत है। बाढ तो खेत की रक्षा के लिये लगाअी जाती है, वही यदि फसल खाने लगी तो फिर अुसकी क्या जरूरत है। अुसी तरह ये पुलिस जो हमारे देशके रक्षक हैं वही यदि देश के भक्षक होजाये तो फिर अिन पुलिसों को न रखना ही अच्छा। हमारे यहां जो पुलिस शाखा है अुसकी जिस नमुने व्यवस्था होनी चाहिये जिस नमुने पर अुन्हे काम करना चाहिये वैसा आज नहीं हो रहा है। यदि किसी देहात में सरका होता है या कहीं कतल होता है तो वह सरका करने वालों को या कतल करने वालों को अुतना डर नहीं होता है, लेकिन दूसरे लोगों को ही ज्यादा डर लगता है, क्योंकि सरका करने वालें तो भाग जाते हैं, और पुलिस आकर दूसरें आसपास के लोगों को तंग करती है। पुलिस का लोगों को बहुत डर लगता है। यह पुलिस तो सही मानेमें देश की रक्षक होती है, लेकिन लोगों को अैसा लगता है कि मानों पुलिस रक्षक नही बल्कि भूत है। अुनको तो पुलिस भुत के माफीक नजर आती है हमारे यहां जो पुलिस है अुनको अैसा लगता है कि हम यदि वर्दी पहन लिये तो कोअी बडे आदमी बनगअे और हमें अब सब अधिकार प्राप्त होगये, और हम अब जो चाहें कर सकते हैं। अुनकी अिस भावना के कारण ही वह लोगों को बहुत तंग करते हैं। हम देखते हैं कि पुलिस जिस तरह पहले काम किया करती थी वैसे ही आज भी काम कर रही है, अुस में रत्ती भर भी फरक नहीं है।

मैं देखता हूं कि हमारे अिलाके में कअी बार सरका होता है, कत्तल होते हैं, और जो भी जुर्म होता है अुसके तहकिकात के लिये हुकुमत ने पुलिस और सी. आय. डी. भी रखे हैं, लेकिन सैकडा ९० केसेमें कुछ पता नहीं लगता। अिस नमूनेसे आज पुलिस डिपार्टमेंट का काम हो रहा है। किसी के घर में चोरी होती है, तो चोर तो भाग जाता है, अुसका कहीं पता नहीं लगता, लेकिन पुलिस आकर पडोसियोंको ही तंग करती है। रिपोर्ट दी जाती है तो पुलिस आकर दूसरे लोगों से आकर पूछती है कि कब चोरी हुअी, तुम कहां थे, तुम्हें कैसा पहले मालूम नही हुआ, अिसी तरह के सवालात पूछ पूछ कर दूसरे लोगों को तंग किया जाता है, लेकिन चोर का कहीं पता नहीं लगता। जहां सरका होता है वहां पर लोगों को तंग करते हैं। सरका करनेवालों से रिश्वत खाकर अुन्हें छोड देते हैं। कहा यह जाता है कि रिश्वत दी जाती है अिस लिये यह लोग रिश्वत लेते हैं। लोग रिश्वत न दें तो फिर यह लोग कहां से रिश्वत लेंगे। लेकिन रिश्वत लेना बंद करनेके लिये कोअी तदाबीर अखत्यार नहीं किये जाते। मैं कहता हूं कि अुसको रोकनेके लिये आपको तदाबीर अखत्यार करने चाहिये। हमारे पूर्वजों रामायण की महती बतलाअी लेकिन अुस जमानेमें भी रावण जैसे लोग थे। अुन्होंने जिस तरह अय्याशी की अुसी तरह आज हमारे पुलिस डिपार्टमेंट के अफसर और जवान भी अय्याशी में मस्त हैं। अुनको देश काल का कुछ भी भान नहीं है। जिस नमुने से अुन्हें रखना चाहिये वैसा नहीं रखा जा रहा है।

सही माने में तो पुलिस आवाम की मदद के लिये है और आवाम को सब तरह की सहायता पहुंचाना अुनका काम है। पुलिस के पास जाने के लिये कोअी रोकटोक तो नहीं है। फिर भी लोग आज पुलिस के पास नहीं जाते वे पुलिस से बहुत डरते हैं। अिस तरह की पुलिस रखनें से क्या होगा ? जिनसे कि लोग डरते है तो अैसी हालत में वे लोगों का क्या भला कर सकते हैं। हैं ? पुलिस मत रखीये और पुलिस का कुछ काम नही है अैसा मेरा कहना नहीं है और अुनका कुछ काम नहीं अैसा भी मैं नहीं कहता हूं, लेकिन जिस नमूनेसे कि आज आप पुलिस रख रहे हैं अुससे कुछ भी फायदा नहीं हो रहा है, लेकिन जिनके पास लोगों को जाना चाहिये अुनसे तो लोग डरते हैं तो अैसे पुलिस लोगों की क्या मदद करेंगे ?

आज भी हम देखते हैं अेट्टी, चाकरी और बिगार बंद नहीं हुअी है। पुलिस के लोग जब कभी दौरे पर जाते है तो दूसरे लोगों से बरावर मुफ्त में काम करवालेते हैं।

अिलेक्शन के सिलसिले में भी मेरी अेक कटमोशन है। कअी जगह रास्ते बनवाने के लिये और अिलेक्शन के लिये घर आदि बनवाने के लिये सरकार ने पैसे मंजूर किये थे। रामायनपेठ का वाक्या है कि वहां पर अिलेक्शन के जमाने में घर और रास्ता बनाने के लिये और अिलेक्शनके लिये झोंपडियां बनवाने के लिये हरिजनों से काम लिया गया लेकिन आज तक भी अुनकी अुस काम की मजदूरी नहीं मिली, और बेगार के तौर पर अुन्हें वह काम करना पडा।

अब में लॉकप रिमांड के( Lock-up Remand ) के सिलसिले में बोलना चाहता हूं। जब मुलजिम को अदालत से हिरासत में रखा जाता है, और अुनको दो साल तक लॉकप रिमांड में रखा जाता है, कि अुनके मुकद्दमें का फैसला नहीं होता, तब के बीच के दिनों में अुन मांगोंकी क्या गत होती है, जरा देखिये। जिनको अदालतसे रिमांड मांग कर लॉकप में रखा जाता है, अुनकी हालत तो आज भी बहुत बुरी है। अुनको नहाने धोने के लिये भी बाहर नही छोडा जाता है। अेक अेक साल तक वे लोग नहाते तक नही। अुनके जो पायखाने रहते हैं वह भी अितने खराब रहते हैं कि दो फर्लांग से बदबू आती है। और अैसी हालत में अुन्हे वहां रहना पडता है। अिस से तो जिन लोगों को सजा होजाती है अुनका रहना अच्छा होता है। लेकिन अिन लोगों की हालत तो बहुत ही खराब होती है। आज भी वहां पर यहही हालत है। हिरासत में रखने के बाद अुन्हें रोज़ाना नहाने की अिजाजत देने के लिये सरकार को क्या तकलीफ होती है यह मेरी समझ में नहीं आता।

हमारे यहां जो कॉंस्टेबल की भरती होती है, और बाद में अुन्हे जो ट्रेनिंग दी जाती है वह भी ठीक नहीं होती है। अुन्हे सीधे खडे रहने और ठीक से चलने तक नहीं आता है। हाथ अिधर तो पांव अुधर पडता है। अैसे लोगों को परेड करना कहां से आयेगा ? वह तो बंदूक भी ठीक से पकडना नहीं जानते हैं। ऑफिसरस को भी ठीक तरह से ट्रेनिंग नहीं दी जाती है। पहले तो अिन लोगों को ठीक से ट्रेनिंग देनेका अिंतेजाम किया जाना चहिये

पुलिस की जो तहकिकात होती है अुसके बारे में भी मुझे कुछ अर्ज करना है। पुलिस ऑफिसर्स जब तहकिकात के लिये जाते हैं तो बराबर तहकिकात नहीं करते। और जो लोग तहकिकात

में आते हैं अुनसे रिश्वत ले कर अुन्हे छोड देते हैं, और दूसरे लोगों को फुजूल तंग करते हैं। और मारपीट करते हैं। मेरे तालुके कांबली में अेक सब अिन्स्पेकटर ने ने अेक आदमी को खूब मारा। अितना मारा, अितना मारा कि अुसके लिये चलना तक मुशिकल होगया। अिसके बारे मे डी. अेस पी. साहब के पास भी शिकायत की गअी। अुन्होंने तहकिकात की । डिपार्टमेंटल अिनक्वारी के बाद जब यहां सवाल पूछा जाता है कि अुस केस के बारें में क्या किया गया तो कहा जाता है कि जुर्म साबित हुवा है, और अुस अफसर के खिलाफ रेकॉर्ड में लिखदिया गया है। में कहना चाहता हू कि खाली रेकार्ड में लिखने से क्या होगा ? अुनको तो बडी सजा मिलनी चाहिये । नही तो ये लोग समझने लगते हैं कि हुकूमत हमारा कुछ नहीं कर सकती है। और फिर वे मनमानी करने लगते हैं। और फिर चिंचोली और अरमूर जैसे वाकये पेश होते हैं। जिस तरह दिवाना कुत्ता मालिक और दूसरे लोग दोनों को भी काटता है, अुसी तरह ये पुलिस के लोग भी सब को काटेंगे अैसे लोग बदअमनी करते हैं। अुन्हे सख्ती के साथ सजा देकर ठीक करना चाहिये। पुलिस के कामों पर ज्यादा तवज्जेह देने कीं जरूरत है।

यह तो अेक फॉरमॉलिटी ( Formality ) होगअी है कि सरकार की तरफसे डिमांड पेश कये गये कि दूसरे पार्टी की तरफ से अुसमें कटमोशन पेश किये जायें, और बहस की जाय। लेकिन अुसका नतीजा तो कुछ निकलता ही नहीं। अिस साल के कटमोशन के जबाब में कहा जाता है कि अगले साल हम तबदिलियां करने वाले हैं, लेकिन फिर अगला साल वैसा ही आता है और जाता है। अिस तरह नहीं होना जाहिये। यहां जो भी कटमोशन लाये जाते हैं अुनपर ठीक तरह से सोंचना चाहिये।

आज भी हम देखते हैं कि अिन्स्पेक्टर्स के पास ऑरडरली रखे जाते हैं, और अुन बेचारों को अुस अिन्स्पेकटर के पास सब तरह का काम रोटी पकाने का भी, करना पडता है। वह बेचारा कॉंस्टेबल क्या करे ? जिस तरह सुसराल में पैर फैलाकर आराम से बैठते हैं अुसीतरह यह सब अिन्स्पेक्टर्स भी कुछ काम नहीं करते , और टेबलों पर पैर फैलाकर आराम से सोते रहते हैं। सब काम घर का भी और ऑफिस का भी अुस ऑर्डरली से करा लेते हैं। यह भी अेक यट्टी ही है। कहा जाता है कि रिश्वत अूपर के अफसरों में नहीं है बल्कि नीचे वह ज्यादा है, लेकिन मुझे यह कहना है कि वह अूपर से ही नीचे आती है। आज हमारे यहां १६ मिनिस्टर्स हैं, यानी १६ आने पूरा बंदा रूपया है। वह तो आप पूरा १६ आने रखना चाहते हैं, और अुसे तो कम करने की बात आप के सामने नहीं आती। लेकिन आप यदि कम करना चाहे तो कर सकते हैं। लेकिन असल बात यह है कि आप चाहते नहीं हैं । अब दूसरे मेंबरो के बोलने के लिये समय मिले अिस लिये में अपनी तकरीर खतम करता हूं।

شری یل - ین - ریڈی - مسٹر اسپیکر سر - میں دوتین کٹ موشنس پیش کیا ہوں اس کے منجملہ ایک کٹ موشن یہ بھی ہے کہ عدالتوں میں جو کیپیٹل کیسس لئے جاتے ہیں - جو لوگ نادار ہوتے ہیں ان کے لئے حکومت کی جانب سے جو امداد دی جارہی ہے وہ بالکل ناکافی ہے - اس سلسلہ میں حکومت کو نہایت سنجیدگی سے سوچنے کی ضرورت ہے کیونکہ ہمارا گزشتہ دو تین سال کا تجربہ ہے کہ مقدمات میں جو لوگ

وکیل مقرر نہیں کرسکتے انہیں ایک وکیل دیا جاتا ہے - جنہیں ۷۰ روپیے ایک کیس کے لئے دئے جاتے ہیں - ان بدقسمت لوگوں کے لئے وکیل تو مقرر کئے جاتے ہیں لیکن وہ ضروری کاغذات جو عدالت میں کام کرنے کے لئے ضروری ہیں سرکاری جانب سے نہیں دئے جاتے - ان کے لئے خود ملزم کو خرچہ برداشت کرنا پڑتا ہے - اس طرح وہ زیر بار ہوتے ہیں اور اپنے مقدمہ کی صحیح طریقہ سے پیروی نہیں کرسکتے -

دوسری بات یہ ہے کہ ہائیکورٹ میں وکیل کو مقرر کرنے کی جو بھی فیس ہے وہ مقرر ہے لیکن اپنے چوائس ( Choice ) کا وکیل مقرر کرنے کے لئے موقع نہیں دیا جاتا بلکہ ہائیکورٹ خود اپنی جانب سے ایک فہرست مقرر کرتی ہے اور اسی فہرست میں سے عدالت کو جس کو مناسب سمجھتی ہے تقرر کرتی ہے - لیکن یہ ضروری ہے کہ ملزم کے اعتماد کا وکیل مقرر ہو - اس لئے خاص طور پر اس جانب میں حکومت کو توجہ دلانا چاہتا ہوں کہ اس بات کا پورا پورا موقع دیا جانا چاہیئے کہ ملزم اپنے چوائس ( Choice ) کا وکیل مقرر کرسکے -

اس کے ساتھ میں یہ بھی عرض کرنا چاہتا ہوں کہ عام طور پر یہ تجربہ ہوا ہے کہ ایک کیس میں چار پانچ مقدمہ ہوتے ہیں تو بھی وہی ۷۰ روپیہ دیتے ہیں - اس لئے اکثر اوقات یہ ہوتا ہے کہ وکیل کام کرنے کے لئے تیار نہیں ہوتے - اگر وہ کام ہاتھ پر لے بھی لیں تو جتنی دلچسپی لینا چاہئے وہ نہیں لیتے - اس خصوص میں ہائیکورٹ میں کئی مرتبہ ریپریزنٹیشن ( Representation ) کیا گیا کہ یہ معاوضہ کم ہے - زیادہ معاوضہ دیا جائے - ہم حکومت کی یہ پالیسی نہ سمجھ سکے کہ بعض اوقات ایک مقدمہ میں دو تین لاکھ روپیہ خرچ کیا جاتا ہے چنانچہ تلنگانہ میں جو ٹرائبیونل ( Tribunal ) قائم ہوا اس میں قاسم رضوی پر جو مقدمہ چل رہا تھا اس پر دو تین لاکھ روپیہ خرچ کئے گئے - ایک سٹیزن ( Citizen ) پر بھی جب مقدمہ ہوتا ہے تو ان کے لئے بھی اتنی ہی سہولت دی جانی چاہیئے - میں اس مقدمہ کے لیول پر نہیں جانا چاہتا - ممکن ہے کہ حکومت اس مقدمہ میں ایک خاص وجہ سے اتنا روپیہ خرچ کی ہو لیکن جو وکلاء کام کرتے ہیں انہیں پیسہ برابر ملنا چاہیئے - اور بروقت ملنا چاہیئے کیونکہ عام طور پر یہ شکایت ہے کہ معاوضہ بعد میں ایصال کیا جاتا ہے اور اس کا اثر ملزمین پر پڑتا ہے کیونکہ وکلاء وقت پر پیسہ نہ ملنے کی وجہ سے جو توجہ لینا چاہیئے وہ نہیں لیتے -

ایک اور چیز میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ پولیس کی جانب سے جو مقدمات پیش ہوتے ہیں اس میں گواہوں کے متعلق پولیس کا کیا طرز عمل ہے - اس ضمن میں عدالت کو توجہ دلانے کے باوجود پولیس کے خلاف کوئی ایکشن نہیں لیا جاتا - یہ ہوتا ہے کہ شہادت کے لئے جو تاریخ مقرر ہوتی ہے اس کے ۴ - ۵ روز پہلے گواہوں کو لا کر پولیس اپنی کسٹڈی ( Custody ) میں رکھتی ہے اور ان سے کہا جاتا ہے کہ اس قسم کی شہادت دو - اگر کوئی نادانی سے یہ کہے کہ میں ایسا بیان نہیں

دیتا تو اس کو مار پیٹ کی جاتی ہے۔ میرے پاس اس قسم کی کئی شکایتیں وصول ہوئی ہیں۔ بعض اوقات یہ ہوتا ہے کہ وہ پولیس کے سامنے تو اقبال کرتے ہیں لیکن کورٹ میں جانے کے بعد پولیس کے خلاف بیان دیتے ہیں تو ان کو بری طرح سے پیٹا جاتا ہے۔ اس قسم کے اسپیشل انسیڈنٹس ( Incidents )عدالت کی توجہ میں لائے گئے ہیں۔ میں مثال کے طور پر عرض کرنا چاہتا ہوں کہ ناگر کرنول میں ستما کے خلاف جو مقدمہ پیش ہوا اس میں گواہی دینے کے لئے بے حد پیٹا گیا اور جب گواہ عدالت میں آیا تو اس نے اپنے جسم پر پولیس کی مارپیٹ کے نشانات بتلائے۔ اس نے بیان کیا کہ میں مقدمہ سے متعلق کچھ نہ جاننے کے باجود مجھے مجبور کیا گیا اور اس طرح سے پیٹا گیا۔ اس نے اس طرح کا اپنا بیان قلمبند کرایا۔ اس قسم کے ایک نہیں کئی واقعات میں بتلا سکتا ہوں۔ یہ پولیس کا طرز عمل صحیح مجرمین کو سزاء دلانے کا نہیں ہوسکتا۔ بلکہ پولیس جن کو سزاء دلانا چاہتی ہے یا پھانسنا چاہتی ہے ان کے خلاف غلط سلط بیان دلا کر سزا دلاتی ہے۔ اس سلسلہ میں میں یہ عرض کروں گا کہ کورٹ کا جو قدیم معیار اور رویہ تھا وہ اب نہیں ہے۔ کیونکہ جب ہم پولیس کے خلاف بیان بھی دیتے ہیں تو عدالت اس پر کوئی توجہ نہیں کرتی۔ اور عدالت میں اصول قانون کی ان معمولی چیزوں کا بھی لحاظ نہیں کیا جارہا ہے۔ میں لیگل( Legal )چیزوں سے بھی واقف ہوں۔ جہاں فرسٹ انفرمیشن میں نام نہیں ہے یا جہاں فرسٹ انفرمیشن دیر سے ملتا ہے تو عدالت اس کیس کو مشتبہ نگاہ سے دیکھتی ہے۔ لیکن آج ہم کیا دیکھ رہے ہیں کہ حادثات کے چار پانچ سال کے بعد بھی مقدمات پیش ہوتے ہیں۔ فرسٹ انفرمیشن میں ملزم کا نام نہیں رہتا تو بھی ملزم کا پروٹکشن ( Protection ) نہیں کیا جاتا۔ بلکہ شروع سے لیکر آخر تک جو پروسیجر ( Procedure )ہے اس کو پورا کرنے کے بعد بھی پروٹکشن نہیں دیا جاتا۔ اس طرح کی آج عدالتوں کی حالت ہے اور اس قسم کے بیانات عدالتوں میں دئے جاتے ہیں۔ نہ صرف یہ بلکہ پولیس کے بڑے عہدہ دار آکر عدالت میں تشریف رکھتے ہیں اور بعض جگہوں پر تو یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ بڑے عہدہداروں کو عدالت میں کرسی ڈالکر بٹھاتے ہیں۔ نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ گواہ ڈرتے ہیں اور عدالت کے سامنے صحیح صحیح بیان کرنے سے گریز کرتے ہیں۔ آئے دن ایسے واقعات ہوتے رہتے ہیں اس لئے اڈمنسٹریشن آف جسٹس (Administration of Justice)کے معیار کو بلند کرنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ اڈمنسٹریٹو مشنری (Administrative machinery) کا ان پر جو انفلوینس (Influance) ڈالنے کی کوشش کی جاتی ہے اس کو چک ( Check )کیا جائے۔ اگر ایسا نہ کیا جائے تو جوڈیشری ( Judiciary )پر لوگوں کا جو رہا سہا اعتماد ہے وہ بھی ختم ہوجائیگا۔ اس لئے حکومت اس بارے میں خاص طور پر توجہ دے۔

میرا دوسرا کٹ موشن مقدمات میں تحقیقات اور تفتیش کے سلسلہ میں ہے۔ پولیس کا اس خصوص میں جو طرز عمل ہے اس پر دوسرے معزز اراکین نے کافی صراحت کے

ساتھ روشنی ڈالی ھے مگر میں چند اور چیزوں کو ایوان کےسامنے لائے بغیر نہیں رہ سکتا ۔ کیونکہ گذشتہ سالوں سے ہم یہ دیکھتے آئے ھیں کہ پولیس تفتیش کےنام سے گرفتار شدہ اشخاص کو اپنے تحویل میں لاکر زدو کوب کرتی ھے جس میں کئی لوگ مر گئے ھیں ۔ اور اس کے واقعات بھی ھاؤز کے سامنے لائے گئے ھیں۔ جنگاؤں میں ایک شخص کو سرقے کی علت میں ایسا ھوا ۔ حضور آباد پرکال میں بھی ھوا ۔ اور بیدر ضلع میں بھی اس قسم کےواقعات ھوئے ۔ جگتیال تعلقه میں بھی ھوئے اور ایکسال میں اخبارات میں جو خبریں آئی ھیں اسی انفرمیشن ( Information ) کو دیکھیں تو معلوم ھوگا کہ اس قسم کے ۵ - ۶ حادثات ھوچکے ھیں۔ اتنی سیریس چیزیں پولیس کی تفتیش میں لوگوں سے کی جاتی ھیں۔ ان کی جانوں سے کھیلنے کا طریقه بھی رائج ھے ۔ اس کے لئے سوچنا چاھیئے ۔ تفتیش کےسلسله میں کئی لوگ ختم ھوگئے ۔ میں سینکڑوں مثالیں دے سکتاھوں ۔ ملز مین کو محض شبه پر گرفتار کیاگیا اور پیٹا گیا ۔ اگر آپ مقدمات عائد کرتے ھیں تو اس کےلئے ثبوت لائیئے ۔ قانونی چارہ‌کار اختیار کیجئے ۔ لیکن آپ ملزمین کو پیٹ کر ان سے قبول کروالینا چاھتے ھیں ۔ اور ان سے ھی انفرمیشن لینا چاھتے ھیں۔ اسی کوشش اور اسی دھندے میں لگے رھتے ھیں۔ اور وھی پرانے طریقوں پر چلتے رھتے ھیں۔ یه چیز کسی اچھی حکومت کے لئے صحیح طریقه نہیں ھوسکتی ۔ اس لئے میں یه عرض کروں گا که پولیس عوام پر ھمیشه رعب ڈالنے اور ان کو ستانے کے لئے جو طریقه اختیار کرتی ھے اوسکو بدلنے کی کوشش کرنی چاھئے ۔ اور جب اس قسم کے واقعات عہدہ داروں کے پاس آئیں تو اون کی طرف فوراً توجه کرنی چاھئے ۔ میں نے اس قسم کی شکایتیں ھوم منسٹر کےپاس پیش کی ھیں ۔ تعلقه راسنا پیٹھ میں پولیس نے جن ملزمین کو گرفتار کیا اور اونکی عورتوں کو زدو کوب کیا ۔ میں نے ان عورتوں کو ھوم منسٹر کے پاس پیش کیا بیلم پلی کے سب انسپکٹر نے وھاں چند ملزمین کو گرفتار کیا لیکن کئی دنوں تک اون کو عدالت میں نہیں بھیجا گیا ۔ یه احکام ھیں که چوبیس گھنٹے سے زیادہ کسی شخص کو پولیس اپنی حراست میں نہیں رکھ سکتی لیکن اس کے باوجود ایسے ملزمین کو عدالت بروقت روانه نہیں کیا جاتا ۔ بلکه تین چار روز گزرنے کے بعد بھیجا جاتا ھے ۔ اون کی گرفتاری کی تاریخ غلط درج کی جاتی ھے ۔ جب کبھی عدالت میں پیش کیا جاتا ھے تو ھمیشه ملزمین کو باھر رکھا جاتا ھے اور خود پولیس کی جانب سے رپورٹ پیش کی جاتی ھے ۔ مجسٹریٹ صاحب یه نہیں پوچھتے که ملزمین کو کب گرفتار کیا گیا ۔ ملزمین کی دریافت ھوئی یا نہیں ۔ اس قسم کی دریافت کی عدالتیں جرائت نہیں کرسکتیں ۔ بیلم پلی کے واقعه کے سلسله میں ھوم منسٹر صاحب کو خاص طور پر ریپرزنٹ ( Represent ) کیا گیا تھا ۔ اس میں یه بھی ھوا تھا که عدالت سے مہلت لیگئی تھی ۔ مہلت ختم ھونے کے بعد ملزمین کوزدو کوب کیا گیا ۔ مہلت ختم ھونے کے بعد جب کوئی الزام عائد نہیں ھوسکا تو اونکو چھوڑ دینا چاھئے تھا ۔ لیکن ایسا نہیں کیا گیا بلکه گرفتار کر کے چند روز اور بغیر عدالت کی اجازت کے رکھا گیا ۔ اور اس کے بعد مہلت لیگئی اور پھر مار پیٹ کیگئی ۔ بعد میں عدالت میں کہا جاتا ھے که ان

کے خلاف کوئی ایسا مواد نہیں جس کے تحت ریمانڈ جیل کیا جاسکتا ہو ۔ اوس وقت ناظم صاحب غصہ میں آتے ہیں ۔ اون لوگوں کے جسم پر ضربات کے نشانات تھے جو پولیس نے تفتیش کے وقت پہنچائے تھے ۔ اس کے لئے عدالت سے دواخانہ رجوع ہونے کی اجازت ملتی ہے ۔ لیکن پولیس باہر آکر ملزمین کو گرفتار کرلیتے ہیں اور اپنی کسٹڈی (Custody) میں رکھتے ہیں ۔ چار پانچ روز رکھکر اونکی مرہم پٹی کرکے رہا کرتے ہیں ۔ عدالت کے علم میں یہ چیزیں ہیں کہ بیجا طور پر کسٹیڈی میں رکھا گیا ۔ اس سلسلہ میں حکومت کو توجہ دلائی گئی ۔ اس کے باوجود ہماری حکومت کی جانب سے اور ہمارے ہوم منسٹر کی جانب سے یہ کہا جاتا ہے کہ جب وہ لوگ گنہگار نہیں ہیں تو اون کے لئے عدالت کا دروازہ کھلا ہے ۔ وہاں پیش ہوسکتے ہیں ۔ میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ نظام کے زمانے میں جب پولیس کے اور دیگر عہدہ داروں کے مظالم ہوتے تھے تو آپ نے کانگریس کے نیتاؤں کی حیثیت سے کتنے مقدمات ایسے دائر کرائے ۔ اوس زمانے میں گورنمنٹ ۔ عدالتوں اور عہدہ داروں کے خلاف کوئی استغاثہ پیش نہیں ہوا اس لئے کیا یہ سمجھنا چاہئے کہ اوس زمانے میں پولیس والے منصفانہ طریقہ پر کام کرتے تھے ؟ کیا اس کے یہی معنے ہیں ۔ آج آپ پولیس پر مقدمات دائر کرنے کے لئے تیار نہیں ہیں ۔ اس پر سوچنا چاہئے ۔ جب تک ہم اس کو نہیں سوچینگے یہ مرض دور نہیں کیا جاسکتا ۔ آج حالات ایسے ہیں کہ پولیس کے خلاف مقدمات پیش نہیں کئے جاسکتے ۔ اگر پیش کئے جائیں تو اوسکو ناکام بنانے کی کوشش کیجاتی ہے ۔ وکیل بھی پیروی کے لئے نہیں ملتے ۔ گواہ بھی نہیں ملتے ۔ اگر کوئی گواہی دینے پر تیار ہوجاتا ہے تو اسکے پیش ہونے سے پہلے ہی دوسرے مقدمہ میں اسکو پھانس کر سپرد جیل کیا جاتا ہے ۔ یہ پولیس کا ریکارڈ ہے ۔ جب تحقیقات کے لئے کسیکو بھیجا جاتا ہے تو شاکی سے شکایت دریافت نہیں کیجاتی ۔ آپکے آفیسرس شاکی کو اس کی اطلاع نہیں دیتے کہ ہم شکایت دریافت کرنے کے سلسلہ میں آئے ہوئے ہیں ۔ آپ ثبوت فراہم کیجئے ۔ بلکہ یہاں سے خود اپنے نیچے کے عہدہ داروں کو لکھا جاتا ہے اور انکی جو رپورٹ آتی ہے اوسکو صحیح سمجھتے ہیں ۔ اور ساری دنیا جو کہتی ہے اسکو غیر صحیح قرار دیتے ہیں ۔ اس واسطے میں یہ عرض کرونگا کہ اس پالیسی پر چلنے سے یہاں کی پولیس کے نظم و نسق میں بہتری پیدا ہونے والی نہیں ۔ آج پولیس کی جو عام روایات ہیں اوسکو خود آنریبل ہوم منسٹر صاحب جانتے ہیں ۔ لیکن سختی سے ان چیزوں کو مسدود کرنے کے لئے توجہ نہیں کرتے ۔ اس لئے یہ وبا جو ہمارے ملک میں پھیلی ہوئی ہے دور نہیں ہوسکتی ۔ میں ایک اور چیز ہاؤز کے سامنے پیش کرکے اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔ وہ آر ۔ ٹی ۔ ڈی ۔ کا معاملہ ہے ۔ بسس کے ریکوائرمنٹ (Requirement) کے لئے جو مال باہر سے خریدا جاتا ہے وہ ضرورت سے زیادہ ہوتا ہے ۔ جہاں تک مجھے معلومات ہیں آفیسرس اپنے ریکوائرمنٹ کے لحاظ سے نہیں سوچتے بلکہ کمیشن کے لحاظ سے سوچتے ہیں ۔ مجھے معلوم ہے کہ اس وقت ۳۰-۳۶ لاکھ روپیہ کا اسٹاک پڑا ہوا ہے ۔ ہمارا کافی کیپٹل اس میں انوسٹ (Invest) ہوگیا ہے جو روزمرہ کی ضروریات سے کئی گونا زیادہ ہے ۔ بسوں کے بہت سے پارٹس ایسے ہوتے ہیں

جو ہمارے پاس آسانی سے تیار کئے جاسکتے ہیں لیکن حکومت اس پر کوئی توجہ نہیں کرتی باہر سے بڑی بڑی رقمیں دیکر منگوانے کی بجائے یہاں اونکو تیار کرسکتے ہیں - لیکن یہ چیز عہدہ داروں پر چھوڑی جاتی ہے اور وہ لوگ کمیشن کی خاطر باہر سے منگواتے ہیں آج ہمارا کافی روپیہ اس کے اندر انوسٹ ( Invest ) کیا گیا ہے لیکن اس کا غلط استعمال کرتے ہوئے ہماری ضروریات سے زیادہ سامان منگوایا گیا ہے - اور جو اس وقت بیکار پڑا ہوا ہے اس کے متعلق میں یہ سجیشن دیتا ہوں کہ ایک کمیٹی مقرر کیجائے اور اس کی پوری تفصیلات دریافت کی جائیں اور اسکی سفارشات کو مد نظر رکھتے ہوئے وہاں کے پرچیزنگ ( Purchasing ) کے طریقے کو روا رکھا جائے -

آر - ٹی - ڈی ( R. T. D. ) میں ایک کروڑ ۳۶ لاکھ کا ڈپریسیئیشن فنڈ ( Depreciation fund ) رکھا گیا ہے - دو کروڑ ۵۷ لاکھ کا اصل کیاپیٹل ( Capital ) ہے اسکے لئے ایک کروڑ ۳۶ لاکھ کا ڈپریسیئیشن فنڈ جو رکھا گیا ہے وہ کیوں رکھا گیا ہے وہ بہت زیادہ ہے - حکومت اسپر کیوں غور نہیں کرتی - بسس کو زیادہ کرنے اور سڑکوں کی تعمیر پر اس فنڈ کو خرچ کیا جاسکتا ہے اسپر حکومت کو غور کرنا چاہئے - اس قسم کے فنڈس ایڈل ( Idle ) پڑے ہوئے ہیں - انکو استعمال کرنے کی کوشش کرنی چاہئے - ہم نے سنا ہے کہ سنٹرل گورنمنٹ نے ۳۶ لاکھ روپیہ کا پراویژن ( Provision ) آر - ٹی - ڈی کو مدد دینے کیلئے رکھا ہے جب سنٹرل گورنمنٹ نے ایسا پراویژن رکھا ہے تو پھر وہاں سے قرضہ حاصل کرنے کی کوشش ہماری حکومت کیوں نہیں کرتی - اگر ایسی کوشش کیگئی ہے تو اسکی تفصیلات ہاؤز کے سامنے آنی چاہئیں - مجھے امید ہے کہ آنریبل ہوم منسٹر ان امور کی وضاحت کرینگے - اتنا کہتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

**श्री हणमाजी चोंडीबा पाटील (आष्टी) :—**

मिस्टर स्पीकर सर, आज हाअुस के अंदर अेक नया तजरुबा मैं देखा रहा हूं । यहां अिसके पहले कभी मैंने अिस बात को नहीं देखा कि काँग्रेस के बारे में अपोजीशन कुछ हमदर्दी रखती हो, लेकिन पुलिस के बारे में बोलते हुअे अपोजीशन के बाज आनरेबल मेंबरों ने कहा कि काँग्रेस के लोगों में दुःख ही रहा है और अुसको सामने रखते हुअे अुन्होंने भी काँग्रेसियों के बारे मे हमदर्दी बतलाअी । अिसको मैं आनरेबल होम मिनिस्टर की तरक्की का अेक पहला कदम समझकर अुनको धन्यवाद देता हूं । हैदराबाद मे शांति प्रस्थापित करन के पुलिस के अूपर जो खर्च किया जाता है और अुसके खिलाफ जिस तरहसे हर बजेट के वक्त कटमोशन्स पेशकिये जाते हैं अुसी तरहसे अिसवक्त भी ज्यादा से ज्यादा कटमोशन्स पेश हुअे हैं, लेकिन जैसा कि मैंने कहा अुनके दिलोंमे अिसवक्त गवर्नमेंट से मोहब्बत पैदा हो गअी है और वे देश में शांति प्रस्थापित करने की अुम्मीद करते हैं तो मैं अुनसे कहूंगा कि बाअिंदा हो सकें तो पुलिस पर कम से कम खर्च करने की तरफ होम मिनिस्टर साहब तवज्जह फरमायेंगे । मुझ मालूम है कि गये साल पुलिस के बारे मे अजला से जो शिकायतें आती थीं वे अिस साल कम हो गअी हैं, अिसलिये मैं अपोजीशन से कहूंगा कि अगर आप किसी तरह से हुकूमत

के साथ मोहब्बत दिखायेगें और अुसका अच्छी तरह से साथ देगें तो हम गरीबों के मसायल हल करेंगे। हैदराबाद रियासत को ज्यादा से ज्यादा आगे बढाने की तरफ मौजूदा हुकूमत तवज्जह देगी। गये साल होम मिनिस्टर की तरफ जाकर मैंने भी रिप्रेजेंटेशन ( Representation ) किया था कि पुलिस का खर्च कम करने के बारे मे सोंचा जाय। मैंने यह भी सुझाया था कि पुलिस की तादाद कम करकें होम गार्डस् की संस्थाकायम की जाय, तो अुन्होंने कहा था कि ठीक है, हम अिसके अूपर सोंच रहे हैं। आप अेक सवाल के तौर पर अिसको पूछिये मैं अुसका जवाब दूंगा ,लेकिन गये साल मैंन कोअी सवाल नहीं पूछा, लेकिन अब वक्त आ चुका है, अपोजीशन के दिल मे खुशी है, खर्च कम करने के लिय वे कह रहे हैं, गवर्नमेंट के बारे मे अुनके दिल में मोहब्बत पैदा हो गअी है, कांग्रेस के बारे मे अुनके दिलों में हमदर्दी पैदा हो रहीं है, हमारे दु:ख में वे शामिल हो रहे हैं तो मैं अुम्मीद करता हूं कि मौजूदा गवर्नमेंट हमारी मांग को जरूर पूरा करेगी, और आअिंदा साल में होमगार्ड संस्था कायम करके पुलिस का खर्च कम किया जायगा। आप जानते हैं कि सरकार करप्शन ( Corruption ) को नष्ट करने के लिये कोशिश कर रही है। अेंटी करप्शन ( Anti-Corruption ) कमेटी भी मुकर्रर की गअी थी और अुसकी रिपोर्ट भी हुकूमत के सामने पेश हुअी है और अुसके मुताबिक हुकूमत आगे कदम बढायेगी लेकिन होम मिनिस्टर के बारे में हमेशा जो नाखुशी की बातें जाहीर की जाती थीं लेकिन आज की अपोजीशन की तकरीरें सुनने के बाद मुझे विश्वास होने लगा है कि हम आगे बढ रहे हैं।

दो चार बातों की तरफ मैं हुकूमत की तवज्जह दिलाना चाहता हूं। अभी करप्शन के बारे में जो कुछ कहा गया है अुसमें कुछ सचाअी जरूर है, अिसलिये करप्शन को दूर करन के लिय ज्यादा पैसा खर्च करने की जरूरत है, क्योंकि बसेस के कंडक्टर और दूसरे छोटे छोटे लोगों में अभी काफी करप्शन है, अिसलिये अच्छे और लायक लोगों की यहां तादाद बढानी चाहिये। आर. टी. डी. ( R. T. D. ) को हमें सुधारना है। गये साल मैंने अेक बात की तरफ ऑनरेबल होम मिनिस्टर की तवज्जह दिलाअी थी कि हर तालुके में बसेस चालू की जानी चाहियें। दूसरी बात यह है कि बीड या आष्टी से हैदराबाद की सरहद पर जो बंबअी अिलाके के गांव हैं वहां जाना ह तो बस हमारी रियासत की हद के बाहर नहीं जा सकती, अिसलिये लोगों को बहुत तकलीफ होती ह। सरकारी कामों के लिये बसेस दूसरे अिलाके में जा सकती हैं लेकिन आष्टी के लोगों के लिये नहीं जा सकती। मैंन कअी दफा अिसके लिये रिप्रेजेंटेशन किया था लेकिन होम मिनिस्टर साहब ने अिसके बारे में कोअी तवज्जह दी या नहीं मुझे मालूम नहीं, लेकिन मुझे बताया गया कि बंबअी की हुकूमत से अिसके बारे में हमारी बातचीत चल रही है। अुसका फैसला क्या हुआ वह मुझे मालूम नहीं है। हम चाहते हैं कि तमाम तालुकों में जाने के लिये निकली हुअी बसेस किसी भी दूसरे अिलाको के गांवों में मुकाम के लिये नहीं रुकनी चाहिये। अिस तरफ ज्यादा तवज्जह देकर पब्लिक की शिकायत दूर की जाय। बसेस डायरेक्ट ( Direct ) जा सकेंगी तो सब लोगों को और ओहदेदारों को भी सहूलियात होगी। आखिर मैं मैं फिर यह कहूंगा कि होम गार्ड की स्थापना कर के पुलिस का खर्च कम किया जा सकता है। अिससे अच्छे अच्छे नागरिक और किसानों के बच्चे अुसमें शामिल हो सकते हैं और जहां पुलिस की जरूरत पड़ेगी वहां अुनका काम करने केये लिये होम गार्ड के मुकामी लोगों की मदद ली जा सकती है।

अिसलिये लीडर आफ दी अपोजीशन ने जो ७५ लाख कम करने के लिये कटमोशन पेश किया है अुसके लिये अगर होम गार्ड संस्था स्थापित की जाय तो अुनकी मंशा पूरी हो सकती है। मैं हाअस का ज्यादा वक्त लेना मुनासिब नहीं समझमता। मैं अुम्मीद करता हूं कि जो चीजें मैंने हाअुस के समाने रखी हैं अुन पर हुकूमत गौर करेगी।

**श्री. वामनराव देशमुख** (मोमिनाबाद जनरल) :—अध्यक्ष महाराज, गृहमंत्र्यांनी जी ३,२९,३९,००० रुपयाची जी पोलीस खात्यावर मागणी केली आहे त्या करितां मी कपात सुचविली आहे. माझा अुद्देश पोलीसांचे जनतेच्या बाबतीत वर्तन आणि करप्शन या बद्दल चर्चा करण्याचा आहे. मला गृहमंत्र्यांना असा प्रश्न विचारावयाचा आहे की तुमच्या पोलीस खात्यांत करप्शन आहे. मी बरधापूरच्या बलात्कार केस बद्दल आज अुपप्रश्न केला असता मला अुडवाअुडवीचें अुत्तर देण्यांत आलें. ज्या फौजदाराविरूद्ध चौकशी चालू आहे त्याला तेथेच ठेवणें कितपत योग्य आहे. तो सब-अिन्सपेक्टर अजूनहीं लोकांना धमक्या देत आहे व केस दावण्याचा प्रयत्न करित आहे. अेके काळीं बिंदूनी निझामाबादच्या कॉंग्रेसच्या अध्यक्ष पदावरून असे अुद्गार काढले होते कीं "निझामाचे पोलीस आमची कॉंग्रेसची चळवळ गुंडागिरीकरून आणि आमच्या कार्यकर्त्यांवर खोटे मुकदमे करून त्रास देअून, त्यांना जेलमध्यें टाकून डांबून टाकीत आहेत व कॉंग्रेस चळवळ दाबीत आहेत पण अशाने कॉंग्रेस चळवळ दबणार नाहीं. तेच बिंदू आज अशीं अुत्तरें देत आहेत. मला त्यांना विचारावयाचे आहे की नागनाथ परांजपेच्या केस मध्यें कितपत सत्य आहे.

**श्री. रुखमाजी धोंडीबा पाटील** :—यह नाम लेना किस हद तक ठिक है।

**श्री. वामनराव देशमुख** :—अुसी केस के बारेमे मुझे कुछ कहना ह अिस लिये हवाला दे रहा हुं

नागनाथ परांजपे यांचे वर करनसिंग सिखाला हत्यारे पुरविल्याचा आरोप ठेवला आहे मला तुम्हाला विचारावयाचे आहे कीं ही केस खरोखर आहे काय?

**श्री. रतनलाल कोटेचा**—स्पीकर सर, यह केस अदालतमे चल रहा है, अुसका हवाला देना कहां तक सही है?

**श्री. वामनराव देशमुख**:—मला हें सांगावयाचें आहे कीं तुम्हीं डाव्या गटाच्या लोकांवर खोटे मुकद्दमे चालवतां. नांदेड चे सभासद येथे हजर नाहींत, नाहींतर त्यांनी परांजप्या संबंधीं माहिती दिली असती. त्यांना ह्या केस मधील खरा प्रकार माहित आहे. तुम्ही अेखादी कमेटी नेमा आणि ही केस खरी आहे कीं खोटी आहे ते पहा.

मोमिनाबाद येथील डि. वाय. अेस. पी. श्री अभ्यंकर यांच्या बायकोने लोखंडी सावरगांवकर देशमुख यांना पंधरा तोळे सोन्याच्या चप्पलहाराची लाच मागितली होती, त्या बद्दल दि. ३० डिसेंबर १९५३ रोजीं हौसमध्यें प्रश्न केला असतां, चौकशी चालू आहे असें सांगण्यांत आलें. श्री अभ्यंकर यांनीं १५ तोळे मागितले म्हणून त्यांची बदली मोमिनाबादेहून नांदेडला केली आहे, पण त्या बाबतींत अजून काहींहि अॅक्शन घेतली गेली नाहीं.

तसेंच हदगांव जिल्हा नांदेड येथील हस्तक नांवाच्या सब-अिन्सपेक्टर च्या विरूद्ध कित्येक वेळा कम्प्लेंट्स (Complaints) केल्या, पण त्याचें हि कांहीं केलें नाहीं. अुलट त्याला

प्रमोशन देअून सर्कल अिन्सपेक्टर केलें आहे. अशा अेक नाही कित्येक गोष्टी आहेत, आणि तुम्ही म्हणता की टीका करूं नका.

मला पुराणांतील गोष्ट आठवते. भस्मासुराला जसा शिवानें वर दिला होता कीं तूं ज्याच्या डोक्यावर हात ठेवशील तो जळून जाअील, त्याच प्रमाणें आमच्या बिंदू साहेबांनी व त्यांच्या कॉंग्रेस आमदारांनी पोलीसांना वरदान देअून ठेवलें आहे. परंतु ते हें विसरले की त्या भस्मासुरानें शिवाच्या पार्वतीचीच मागणी केली. तसेच हे पोलीस विरोधकांना तर जाळीत आलेच आहेत परंतु त्यांनी चिचोळी मध्यें कॉंग्रेसलाहि जाळले. चिंचोळीला पोलीसांनी कॉंग्रेसच्या कार्यकर्त्याविरच गोळी चालवली, आणि तुमच्या आयाबहीणीचें कुंकू पुसले.

मला गृहमंत्र्यांना सांगावयाचें आहे की त्यांनी वेळींच सावध होअून आपल्या खात्याचा कारभार सुधारावा, नाहीतर त्यांच्यावर अविश्वासाचा ठराव येअून ते गृहमंत्री पदावरून ओढले जातील, व अविश्वासाच्या ठरावानें भाजले जातील. आम्ही कित्येक बाबी त्यांच्या निदर्शनास आणून दिल्या परंतु त्यांचा कांहीं अुपयोग झाला नाहीं. बिंदूंच्या राज्यांत दिक्षित आणि गोडसे सारखीं माणसे मोठ्या पदावर चढूं शकतात यावरून तुमचें खातें कोणत्या दिशेने जात आहे, हें दिसून येतें. देवराअीचे रामचंद्रराव तुमच्या राज्यांत पब्लिक प्रॉसिक्युटर होअूं शकतात. त्यांच्या बाबतींत डि. अेस. पी. आणि सी. आय. डी. चे काय रिपोर्ट आहेत ? जे काय रिपोर्ट आहेत ते आपण पाहिले नाहींत. ते रिपोर्ट अगदी काळे आहेत. त्यांच्या संबंधी डाकू, चोर असें लिहलें आहे तरीहि त्यांना तुम्ही पब्लिक प्रॉसिक्युटर बनवता. तुमच्या खात्यांत वसिलेबाजी नाही असे कोण म्हणेल ? गोडसे व दिक्षित, बिंदूंचे भालदार चोपदार झाले आहेत म्हणूनच डाकू चोरांना नौकऱ्या मिळूंशकतात.

**श्री. रतनलाल कोटेचा** :—अशा रीतीने व्यक्तीगत नांव घेणे चांगले नाहीं. ते लोक येथे अुत्तर देण्यास नाहींत, हे ऑनरेबल मेंबर ने लक्षांत ठेवावे.

**श्री. वामनराव देशमुख** :—रामचंद्रराव हे कांहीं हौसचे सभासद नाहींत, म्हणून मी बोलूं शकतों. वसिलेबाजी चालू आहे असा माझा आरोप आहे. तुम्ही तो खोटा ठरवा, आणि हौस-मधील सभासदांची अेक चौकशी कमेटी नेमा, आणि चौकशी करा. जर हा चार्ज खोटा ठरला तर मी राजीनामा देण्यास तयार आहे.

**श्री. मुरलीधर राव कामटीकर** :—येथे जे लोक हजर नाहींत त्यांचे नांव येथे घेअूं नये अशी माझी विनंती आहे.

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - عدالت میں کوئی کیس چل رہا ہے تو اسکو ریفر نہ کیا جائے -

**श्री. वामनराव देशमुख** :—तुमच्या राज्यांत वसिलेबाजी चालू आहे असें माझें म्हणणें आहे.

**श्री. आर. बी. देशपांडे** (पाथरी) :—माझी विनंती आहे कीं त्यांनी आपला मुद्दा सांगावा पण कोणाचे हि व्यक्तीगत नांव घअूं नये.

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - انفرادی طور پر نام نہ لیجئے -

श्री. वामनराव देशमुख :—मी मुद्दा सांगत आहे, आणि त्या करिता मला अुदाहरणें द्यावीं लागतात तुमच्या राज्यांत———

श्री. आर. बी. देशपांडे :—तुमच्या राज्यांत म्हणजे कोणत्या राज्यांत हे जरा स्पष्ट कराल काय ?

श्री. वामनराव देशमुख :—ते तुम्हाला चांगल्या रीतीने माहित आहे. मला सांगण्याची जरूर नाहीं. पूर्वी दाढीवाल्यांचें राज्य होतें. आतां कोणाचें आहे हें तुम्ही ओळखूं शकतां.

मला अेका मुद्द्यावर गृहमंत्र्यांचें लक्ष वेधून घ्यावयाचें आहे. तुम्ही जे गांधींच्या नांवावर सत्तारूढ झाला आहात त्या गांधीचे विचार पोलीसच्या बाबत काय होते यावर जरा विचार करा. मी, महात्मागांधीनी लिहलेला ३ आक्टोबर, १९४५ च्या हरिजन सात्पाहिकामधील अुतारा वाचून दाखवितो—"कॉंग्रेस राज्यांत जे मंत्री गोळीबार करतील ते मंत्रीपदावर न राहता जनतेंत येअून पुन्हा सेवा करतील. पोलीसांनी बंदूकीच्या जोरावर राज्य न करता प्रेमाने राज्य करावें. तसेच पोलीस खात्यावर जास्त खर्च नसावा" पण आज श्री. बिंदूच्या राज्यांत गोळीबार, लाठीचार्ज आणि वसिलेबाजी यांचा सर्रास प्रचार सुरू आहे. माझ्या बोलण्याकडे त्यांनी नीट लक्ष ठेवावे आणि आपल्या खात्यांतील कारभार सुधारावा.

आणखी अेक अुदाहरण मला द्यावयाचें आहे तें रेल्वे पोलीस खात्यांतील आहे. ते सांगतांना मला शरम वाटते कारण आपल्या येथे कांहीं स्त्रिया सुद्धा आहेत. पण काय करावे तुमच्या पोलीसांच्या कारवायाच तशा प्रकारच्या आहेत. परळी येथे सप्टेंबर, १९५३ मध्यें रेल्वे पोलीसांनी अेका मुकद्दम्याच्या तफतिश मध्यें कांही आरोपींना मारले, व त्यांचे मिशाचे केस अुपटून त्यांना कुरानाच्या पानातून अेकमेकास द्यावयास लावले. मी जेव्हां रेल्वे डी. वाय. अेस. पी. ना ही गोष्ट कळविली तेव्हां हा प्रकार थांबला.

म्हणून मला गृहमंत्र्यांना सांगावयाचें आहे की हा जुलूम थांबला नाहीं तर तुमच्या हातून गृहमंत्रीपद गेल्या शिवाय राहणार नाहीं. अेवढे बोलून मी आपलें भाषण संपवितों.

شری سی - ایچ وینکٹ رام راؤ - مسٹر اسپیکر سر - میں نے سی - آئی - ڈی ڈپارٹمنٹ ( C.I.D. Dept. ) کے فنکشننگ ( Functioning ) پر ڈسکشن (Discussion) کرنے کیلئے هوم ڈپارٹمنٹ کے اس مد پر کٹ موشن ( Cut Motion) لایا ہے - یہ بتانا مقصود ہے کہ یہ ڈپارٹمنٹ عوام کے فائدہ کے لئے کام کررہا ہے یا نہیں ؟ پولس ایکشن سے پہلے اوس وقت کی نظام شاہی حکومت سی - آئی - ڈی - محکمہ کو محض اسلئے استعمال کرتی تھی کہ جمہوریت پسند پارٹیاں اور جمہوریت پسند انسان جو یہاں بستے ہیں اونکی آواز کو دبایا جائے - لیکن آج جبکہ پولس ایکشن ہوگیا عوامی حکومت آگئی اسکے باوجود ہم دیکھتے ہیں کہ اس ڈپارٹمنٹ میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی تو میں یہ کہونگا کہ اوس وقت کی حکومت اپنی رنگ ریلیوں کو باقی رکھنے کیلئے جو توڑ جوڑ کے طریقے اختیار کرتی تھی وہی طریقے اب بھی اختیار کئے جارہے ہیں - اپوزیشن پارٹی کے بارے میں ایک سرکیولر ( Circular ) نکالا گیا - یہاں اوسکی تاریخ بھی بتائی گئی ہے کہ اپوزیشن پارٹی کے ایم - ایل - ایز - ( M.L.A. ) کہاں بستے ہیں -

کہاں کام کرتے ہیں - کہاں انکی سسرال ہے - یہ معلوم کرنے کیلئے وہ سرکیولر نکالا گیا ہے - میں اس بارے میں دریافت کرتا ہوں تو صاف صاف یہ کہدیا جاتا ہے کہ پبلک انٹرسٹ ( Public interest ) کے نام پر یہ بتایا نہیں جاسکتا - کیونکہ میں ضلع کریمنگر سے تعلق رکھتا ہوں اور وہاں کے ڈی - وائی - یس - پی ( Dy. S. P. ) وہاں کے سی - آئی - ڈی کے لوگوں کو معطل کیا ہے - محض اس بناء پر یہ عمل ہوا کہ انہوں نے اسکو لیک ( Leak ) کیا - حالانکہ میں بلند آواز میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ مجھے یہ انفرمیشن ( Information ) کریمنگر سے نہیں ملا - خیر کہیں سے بھی ملنا تھا ملا - مگر بیچارے وہ لوگ مفت پٹ گئے - محض اسلئے کہ کریمنگر کے ایم - ایل - اے نے اسکو ظاہر کیا - کیوں اپوزیشن کے ایم - ایل - ایز کے ضمن میں یہ سرکولرس رہتے ہیں ؟ ضلع پر منسٹر جانے کا پروگرام بنایا جاتا ہے تو ہدایت دیجاتی ہے کہ وہاں کے کانگریس کے لوگوں سے مشورہ کر کے پروگرام تیار کیا جائے - میں اس کے لئے چیلنج کرتا ہوں کہ عدالتوں کو بھی یہی حکم دیا جاتا ہے کہ کانگریس پارٹی سے ملکر پروگرام ترتیب دیا جائے - یہی نہیں آپ نے تو اپنے ڈیسنڈنٹس ( Dissidents ) کے خلاف بھی سی - آئی - ڈی کا ایک جال بچھادیا گیا - سنسرشپ ( Censorship ) کے بارے میں میں نے بتایا ہے کہ اسکا کیا حال ہے - خیر پالیٹیکس ( Politics ) کوتو چھوڑئیے - آپ کی حکومت میں جو کرپشن ( Corruption ) ہے اسکا یہ حال ہے کہ کریمنگر کا ڈی - ای ایک ہی گنہدار کے نام ایک ہی آئٹم پر دو دو جگہ بتلاکر رقم اٹھائے ہیں - میں نے اس بارے میں جب پریس کو اسٹیٹمنٹ دیا تو آپ کے سی - آئی - ڈی کی طرف سے اسکو روک دیا جاتا ہے - میں جاکر پوچھتا ہوں تو کہا جاتا ہے کہ مجھے یہ حق ہے - میں نے روکا ہے - آپ اسمبلی میں جاکر بول لیجئیے - آپ کہتے ہیں کوآپریشن ( Co-operation ) کوآپریشن - ہم کسطرح کوآپریٹ کریں - اسطرح ہمیں سپرس ( Suppress ) کیا جاتا ہے - اس سلسلہ میں ایک سے زائد مرتبہ ہوم منسٹر صاحب کو توجہ دلائی گئی کہ حالات بحال ہوچکے ہیں - جو بھی عام باتیں ہیں انہیں اب تو بحال کیا جائے - لیکن اس پر غور نہیں کیا جاتا - سی - آئی - ڈی کا بس یہی کام ہے کہ کہاں کمیونسٹ پارٹی کی میٹنگ ہورہی ہے - کہاں سوشلسٹ پارٹی جلسہ کررہی ہے - ہم میٹنگ کرتے ہیں تو اس کی تفصیل پریس میں آتی ہے - اگر آپ چاہیں تو ہم آپ کے پاس روز کے حالات بھیجنے کیلئے تیار ہیں - لیکن میرا کہنا یہ ہے کہ اس کے لئے سی - آئی - ڈی پر اتنا پیسہ کیوں فضول خرچ کیا جاتا ہے ؟ یہ کہاں تک مناسب ہے ؟ ہم جو کچھ کرتے ہیں وہ علانیہ کرتے ہیں - ہم نے آرمڈ اسٹرگل ( Armed struggle ) کی اسکا اعلان کیا - اسکو واپس لیا تو اسکا بھی اعلان کیا - چنانچہ آپ دیکھ رہے ہیں کہ دو سال سے جب سے کہ ہمنے آرمڈ اسٹرگل کو واپس لیا ہے اس عرصہ میں کوئی بھی ہتیار نہیں اٹھایا نہ کوئی جیل سے بھاگ نکلا - آپ ایسا کوئی واقعہ ہمارے خلاف نہیں بتاسکتے - آج جمہوریت پسند پارٹیاں اپنی پالیسیز ( Policies ) رکھکر ان پر چل رہی ہیں - آپ ان کے خلاف اپنی سی - آئی - ڈی کو استعمال کرتے ہیں - میں پوچھتا

